

Vol. II
No. 14

*Saturday*
*28th June, 1952*

# HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY DEBATES

## Official Report

CONTENTS



*Price: Eight Annas.*

GOVERNMENT PRESS
HYDERABAD-DN.
1952

## HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

(*Fourteenth day of the Second Session*)

Saturday, 28th June, 1952

The House met at Nine of the Clock

[Mr Speaker in the Chair]

## Demands for Grants

*Mr Speaker*: The hon Minister for Excise, Forests and Customs

اکسائیز فاریسٹس اینڈ کسٹمس منسٹر شری رنگا ریڈی - ادھیکش مہودے (अध्यक्ष महोदय) میرے تین ڈیمانڈس (demands) کے متعلق ۱۲ آنریبل ممبروں نے تقریریں فرمائیں - ان میں سے بجز ایک صاحب کے باقی ۱۱ اصحاب نے بہت کچھ اس پر زور دیا کہ ان سررشتوں میں رشوت ستانی ہے اور عہدہ دار بددیانت ہیں جسکی وجہ سے لوگوں کو تکلیف ہو رہی ہے - ہمارے آنریبل ممبرس کو معلوم ہونا چاہئیے کہ ملک یا پورے اسٹیٹ کی آمدنی میں ان تینوں سررشتوں کی نصف سے زیادہ آمدنی ہوتی ہے - اسلئے جو کچھ برائیاں پورے اسٹیٹ میں ہیں اور جو کرپشن ( Corruption ) ہے ان کا بھی نصف سے زیادہ ان سررشتوں میں ہونا چاہئیے - (Laughter) - دنیا کے مہذب سے مہذب ملک میں بھی رشوت ستانی ہے - یہ دعوی نہیں کیا جاسکتا کہ یہ چیزیں انگلینڈ وہاں سے نکال دیگئی ہیں - انسان ہونے کے اعتبار سے کچھ نہ کچھ غلطیاں ہونی ضروری ہیں - اسلئے میں دیکھتا ہوں کہ ہمارے ان تینوں سررشتوں میں کرپشن موجود ہے - لیکن میں اپنے آنریبل ممبرس سے یہ کہونگا کہ وہ دیکھیں کہ رشوت ستانی کی حقیقی بنیاد کیا ہے - اگر تھوڑے سے پچھلے زمانہ کی طرف دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ رشوت ستانی کا جو واویلا مچا ہے وہ پہلے نہیں تھا - اسی طرح اگر ہم بتدریج نظر ڈالیں اور جانچیں تو معلوم ہوگا کہ رشوت ستانی محض عہدہ داران کی ہی نہیں بلکہ اسمیں نام نہاد سیاسی اداروں کا بھی زیادہ حصہ ہے - پرسوں مجھ سے ایک سوال کیا گیا تھا - اسکے جواب میں میں نے بہت صراحت سے کہا تھا - اسکے باوجود اسکو پیش نظر نہ رکھتے ہوئے وہی چیزیں دھرائی جارہی ہیں - اگر حقیقت میں اسکو جانچا جائے تو معلوم ہوگا کہ اگر رشوت ستانی کا ایک حصہ عہدہ داروں کی جانب سے ہے تو دو حصے دیگر اشخاص کے ہوتے ہیں جو اپنے آپ کو سیاسی اداروں سے متعلق ہونا بیان کرتے ہیں - اسلئے سوائے پاپولر منسٹر کے اور کوئی منسٹر اسکا انسداد نہیں کرسکتا - بدقسمتی یا خوش قسمتی سے تلنگانہ یا ورنگل میں جن سیاسی پارٹیوں کا انتخاب ہوا ہے وہاں یہ کہا جارہا ہے کہ سب عہدہ داروں کو ان کی ہدایات کے موافق عمل کرنا ہوگا اگرچیکہ اسمیں کوئی قوت نہیں ہے - تو

یہ جو رشوت ستانی ہورہی ہے وہ محض عہدہ داروں کی جانب سے ہی نہیں بلکہ دوسری جانب سے بھی بہت چل رہی ہے - آپ نے دیکھا ہے کہ ناجائز دراس کے سلسلہ میں ۳۲ لاکھ روپیئے برآمد کرلئے گئے ہیں - تو اب آپ بتلائے کہ کس نے یہ روپئے برآمد کئے - انہی عہدہ داروں نے اس کو برآمد کیا جن کے متعلق آپ کہتے ہیں کہ وہ رشوت خوار ہیں - اگر وہ حقیقت میں رشوت خوار ہوتے تو پھر یہ بات کسطرح سمجھ میں آسکتی ہے کہ ۳۲ لاکھ روپیئے انہوں نے برآمد کئے - اس سے بھی واضح ہوجائیگا کہ رشوت ستانی کے سلسلہ میں عہدہ داروں کا ہی حصہ نہیں ہوتا بلکہ دیگر اصحاب بھی اسمیں شامل ہوتے ہیں - میں سمجھتا ہوں کہ جو واقعات بیان کئے جاتے ہیں وہ ان معلومات کی بناء پر کئے جاتے ہیں جو پاپولر گورنمنٹ ( Popular Government) سے متعلق تھے - جس طرح اس سے پہلے سنٹرل گورنمنٹ ( Central Government) یعنی کانگریس گورنمنٹ (.Congress Govt) نے یہاں پولس ایکشن ( Police Action ) کیا اسی طرح ان دونوں سررشتوں یعنی جنگلات اور آبکاری پر پاپولر گورنمنٹ (Popular Govt. ) نے پولیس ایکشن کیا ہے - اگر آپ کو تازہ معلومات ہوتے تو غالباً یہ بات نہیں کہی جاتی - اسمیں شک نہیں کہ تھوڑی بہت خامیاں ہیں جو یکلخت کیسے دور کی جاسکیگی ؟ اسمیں رفتہ رفتہ اصلاح کیجارہی ہے - یہ کہا جاتا ہے کہ انسپکٹر ( Inspector ) کی اگر ایک جائداد خالی ہوتی ہے تو ہزاروں درخواستیں پہنچ جاتی ہیں - کیونکہ اس میں رشوت ستانی کے مواقع زیادہ ہیں - یہ میں مانتا ہوں کہ جب کوئی ایسی جائداد خالی ہوتی ہے تو ہزاروں درخواستیں پیش ہوتی ہیں - لیکن آپ نے اخباروں میں پڑھا ہوگا کہ ایک جگہ ایک چپراسی کی جائداد خالی ہوئی تھی تو کئی گراجویٹس - بی - اے اور ایم - اے کی درخواستیں پیش ہوئی تھیں - محض ایک خدمت کیلئے کئی درخواستوں کا پیش ہونا رشوت ستانی کی دلیل نہیں ہے - یہ بھی کہا گیا اور خاص طور پر منسٹر کا نام لیکر ان کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا گیا کہ جو تراشنے والے ہیں ان کی حالت سدھارنے کیلئے کوئی کوشش نہیں کیجاتی - میں سمجھتا ہوں کہ یہ اعتراض بھی آج کل کے انتظامات سے ناواقفیت کی بناء پر ہے - یہ بھی کہا گیا ہیکہ موجودہ صدرالمہام نے اپنا انتخاب ہوتے ہی پاپولیرٹی ( Popularity ) حاصل کرنے کےلئے اور وہ محض عوام کو دھوکہ دینے کےلئے ” درخت تراشنے والے کےلئے ،، کا نعرہ لگایا -

**شری وی - ڈی - دشپانڈے** ( اپا گوڑہ ) - آنریبل منسٹر نے ٹھیک نہیں سمجھا - سنہ ۵۱-۵۲ع کی جو رپورٹ ( Report ) ہمیں دیگئی اوسیر سے یہ کہا گیا - لیٹسٹ رپورٹ ( Latest Report ) اویلیبل ( Available ) کرنے کی ذمہ داری بھی آنریبل منسٹر پر ہے . . . .

**شری رنگا ریڈی** - میں آنریبل ممبر سے درخواست کرونگا کہ وہ محض رپورٹ کو پیش نظر رکھکر تقریر نہ کریں بلکہ انہیں اپنی کانسٹی ٹیونسی ( Constituency) میں دورہ کرکے اپ ٹوڈیٹ ( Up-to-date ) معلومات حاصل کرنا چاہئیے -

شری وی۔ڈی۔ دیشپانڈے ۔ لیکن ڈپارٹمنٹ میں جو ری آرگنائزیشن (Re-organisation) ہوتا ہے وہ ہمکو کیسے معلوم ہوگا ؟

شری رنگا ریڈی ۔ پاپولر منسٹر (Popular Minister) نے جو نعرہ لگایا ہے جب تک اوسکی جانچ نہ کرلی جائے ہاؤس میں یہ کہنا کہ صرف پاپولرٹی حاصل کرنے کا نعرہ لگایا گیا ہے صحیح نہیں ہوگا ۔ لیکن میں یہ بتاؤنگا کہ جو نعرہ لگایا گیا ہے وہ حقیقت پر مبنی ہے ۔ لیکن میں یہ بھی بتاؤنگا کہ یہاں تو ایک تقریر کی جاتی ہے ۔ لیکن خود تقریر کے پیرو اسکے خلاف عمل کرتے ہیں ۔ ہم نے جس طرح " زمین کاشت کرنے والے کے لئے " کا نعرہ لگایا اسی طرح " درخت تراشنے والے کے لئے " کا نعرہ بھی بلند کیا ۔ یہ کوئی پاپولرٹی حاصل کرنے کے لئے نہیں کیا گیا بلکہ حقیقی طور پر اس کو عمل میں لانے کے لئے لگایا گیا ہے ۔ گو زمینات کی حد تک مجھے معلوم ہے کہ کچھ عرصہ سے یہ نعرہ لگایا جا رہا ہے لیکن اسکے مطابق اب تک کلیتاً عمل نہیں ہوا ہے ۔ یہ جو " درخت تراشنے والے کے لئے " کا نعرہ ہے اس پر نصف حد تک عمل ہوچکا ہے ۔ یہ نعرہ اس وجہ سے لگایا گیا ہے کہ درخت تراشنے والے کو راست طور پر ملے ۔ پہلے یہ ہوتا تھا کہ تین ماہ کی دھڑوت داخل کرنے پر درخت دئے جاتے تھے ۔ چونکہ غریب اتنی رقم داخل نہیں کرسکتے تھے اسلئے سرمایہ دار مستاجرین درخت لیکر نفع حاصل کر رہے تھے ۔ اب ہم یہ چاہتے ہیں کہ ایسے نفع حاصل کرنے والے مستاجر درمیان سے ہٹ جائیں اور حکومت اور درخت تراشنے والے کے درمیان راست تعلق رہے ۔ کیونکہ مستاجرین کے رہنے سے کلالوں کو موقع نہیں ملتا اور دن بدن بیروزگاری بڑھتی جا رہی ہے ۔ اس عمل سے بڑی حد تک بیروزگاری ختم ہو جائیگی ۔ اور جو دوسرے نقائص اس میں ہیں وہ بھی دور ہوجائینگے ۔ اسکے متعلق میں نے کسی ایک سوال کے جواب میں کہا تھا کہ یہ اسکیم میں نے مرتب کی ہے اور عہدہ داروں کی ایک کانفرنس (Conference) میں اسکے متعلق غور کیا گیا ہے ۔ ایک سب کمیٹی (Sub-Committee) قواعد مرتب کرنے کے لئے تشکیل دیگئی ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ ایک ہفتہ کے اندر اسکو کیبینٹ (Cabinet) میں پیش کردیا جائیگا ۔ نلگنڈہ ، ورنگل اور کریم نگر کے تعلقوں میں اسکو فی الحال نافذ کیا جائیگا ۔ میں نے کلالوں سے مشورہ کرنے کے لئے نلگنڈہ اور ورنگل ضلعوں کے تعلقات کا دورہ کیا ہے ۔ لیکن مجھے یہ کہنے کے لئے معاف کیا جائے کہ سیاسی پارٹی کے بعض لوگ ہر موضع اور ہر تعلقہ کے مستقر میں سے پہلے پہنچ گئے اور کلالوں سے جو وہاں میری آمد کے انتظار میں جمع تھے کہا گیا کہ یہ اسکیم محض ایک تماشا ہے ۔ اس پر عمل کرنے کی ضرورت نہیں اور نہ صدر المہام جو کچھ کہتا ہے اوسکو سننے کی ضرورت ہے ۔ اس طرح ان کو منتشر کرنے کی کوشش کی گئی ۔ ایک طرف یہاں اسمبلی (Assembly) میں کہا جاتا ہے کہ گتہ داراں جو نفع حاصل کر رہے ہیں انہیں نکال دیا جائے اور دوسری طرف جب پاپولر منسٹر (Popular Minister) ان کی بھلائی کے لئے اور گتہ داروں کی مناپلی (Monopoly) کو ختم کرنے کے لئے کوئی قدم اٹھاتا ہے تو اسکی کوششوں کو ناکام کرنے کی کوشش کی جاتی ہے ۔ اگر چہ یہ کوشش کسی موقع

در کامیاب نہیں ہوئی ۔ صرف سرمایہ بیٹھ دینے سے کلالوں کو برقرار کیا جاسکتا ۔ آپ کی کوششوں سے غریب کلالوں کو فائدہ پہونچیگا یا ہماری کوششوں سے فائدہ ہوگا ؟ ڈی ۔ ڈی اتالہ ساحر کو معاملات کی سابقہ دینے کے متعلق جو کچھ کہا گیا ہے وہ بے بنیاد ہے آپ کو معلوم ہونا چاہئے کہ اس وقت جو سسٹم ( System ) ہے اسکے تحت معاملات کا ہراج ہوا کرتا ہے اور اس کے لئے ایک تاریخ مقرر کی جاتی ہے ۔ اس میں جو شخص زیادہ بولی بولتا ہے وہ اوسکو حاصل کرلیتا ہے ۔ ایک سال کے لئے اوسکو معاملہ دیا جاتا ہے ۔ لیکن میں یہ کہونگا کہ جو اس فن کو اچھی طرح جانتا ہے اور معاملہ کو چلانے کی اہلیت رکھتا ہے وہی اس معاملہ کو لیتا ہے ۔ اوس میں جو مہارت رکھتا ہے اور جس میں ایسی صلاحیت ہوتی ہے وہی معاملات کو چلا کر نفع حاصل کرسکتا ہے ۔

چونکہ ڈی ۔ ڈی ۔ اتالہ صاحب کا یہ موروثی دھندا ہے اور ان میں استطاعت بھی ہے اور وہ اس فن میں ماہر ہیں اسلئے وہ ہراج میں معاملات لیتے ہیں ۔ یہ سسٹم کا قصور نہیں ہے ۔ مدراس سسٹم ( Madras System ) جبتک رہیگا اس وقت تک ہراج میں زیادہ بولی بولنے والے کو ہی معاملہ آبکاری مل سکیگا ۔ البتہ میں جو سسٹم رائج کرنے کی کوشش کررہا ہوں جس میں درخت پر رقم کی ایک حد مقرر کر دی گئی ہے ۔ اس سسٹم میں غریب لوگوں کو بھی درخت حاصل کرنے کا موقع ملیگا ۔

جنگلات کے متعلق بھی دو متضاد خیالات کا اظہار کیا گیا ہے ۔ ایک یہ خیال کہ جنگل کی رکشا ( रक्षा ) کرنا چاہئے اور دوسرا یہ خیال کہ جنگل کے رقبے کو کاشت کے لئے دیدینا چاہئے ۔ آنریبل ممبرس خود مشورہ کرکے یہ طے کرلیں کہ کونسا طریقہ اختیار کرنا چاہئے ۔ جب آنریبل ممبرس کے خیالات میں خود اتنا اختلاف ہو تو گورنمنٹ کیا کرسکتی ہے ؟ مختلف خیالات کے باوجود گورنمنٹ نے دونوں نقاط نظر کا خیال رکھا ہے اور اسکو ملحوظ رکھتے ہوئے آگے بڑھ رہی ہے ۔ جنگل کا وجود ملک کے لئے نہایت ضروری اور اہم ہے ۔ جنگل کی وجہ سے درختوں کے سبز پتوں کی ہوا سے فصول جاندار مویشی اور انسان تازہ اور صحت بخش ہوا حاصل کرتے ہیں ملک میں ٹھنڈک رہتی ہے ۔ غرض بہت سے فائدے ہیں ۔ ہندوستان میں جنگلات کے رقبے کو $\frac{1}{3}$ کی حدتک بڑھانے کا تصفیہ کیا گیا ہے ۔ اور حکومت حیدرآباد نے مان لیا ہے کہ ۲۰ فیصد بڑھایا جائے ۔ یہاں ۱۱ فیصد جنگلات موجود تھے اور جاگیرات کے انضمام کے بعد یہ رقبہ ۱۵ فیصد ہوگیا ہے ۔ اب بھی ۱۰ فیصد کی کمی ہے ۔ اسکو پورا کرنا ہے ۔ کاشت کے لئے جنگلات کے رقبے کا استعمال کرنا کوئی صحیح بات نہ ہوگی ۔ کاشت کے لئے پڑاؤ زمینات کو کام میں لایا جاسکتا ہے ۔ میں " غلہ زیادہ اگاؤ " کی اسکیم کا بھی حامی ہوں ۔ میں بھی اسکو مانتا ہوں ۔ لیکن جنگل کو اس غرض کے لئے برباد نہیں کیا جاسکتا ۔ جنگلات ملک کے نفع کیلئے ضروری ہیں ۔ ملک کے نفع کے مقابلہ میں انفرادی نفع کو ترجیح نہیں دی جاسکتی ۔ جو لوگ انفرادی نفع چاہتے ہیں وہ ایسی خواہش رکھتے ہیں ۔ لیکن اجتماعی نفع کو بڑھانے کی کوشش کرنی چاہئے ۔ بعض لوگوں نے پولیس ایکشن کے بعد من مانے زمینات پر کاشت شروع کر دی ۔ کیسے کہا جائے

نہیں لی گئی ۔ یہ سمجھا گیا کہ کوئی حکومت ہی نہیں ہے ۔ آزادی سے ہر شخص کو
من مانے درخت کاٹنے کا حق ملگیا ہے ۔ نہ سمجھکر درخت کاٹے گئے ۔ گائیران اور
پرمبوک زمینات پر قبضہ کرلیا گیا ۔ بعض عہدہ داروں نے پٹے بھی دئے ۔ ملک کارکنوں
نے بھی ترغیب دی کہ جس زمین پر چاہے کاشت کرسکتے ہیں ۔ ایسی باتوں سے ملک
میں تباہی آنے کا امکان ہوتا ہے ۔ اوس زمانے میں کوئی شخص جانور نہیں رکھ سکتا
تھا ۔ کھیت جلا دئے جاتے تھے ۔ جنگل سے فوائد حاصل کرنا دشوار ہوگیا تھا ۔
منسٹروں نے اس پر غور کیا کہ کس طرح ملک کو تباہی سے بچایا جائے ۔ میرے منسٹرو
منسٹر نے ایک گشتی جاری کی جسکی وجہ سے دوسرے زمینات پر کاشت کرنے میں کمی
ہوئی ۔ دوسری زمینوں پر کاشت کرنے میں کاشتکاروں کا قصور نہیں ہے بلکہ بعض
عہدہ داروں اور سیاسی پارٹیوں کا قصور ہے ۔ اس گشتی میں جسکا ذکر میں نے کیا صاف
طور پر بتایا گیا ہے کہ ایسی زمینات میں خواہ وہ گائیران ہوں یا پرمبوک یا سرکاری جنگل
میں اور صحراؤں میں کاشت نہ کی جائے ۔ البتہ اجازت سے پرمبوک زمینات حاصل
کیجاسکتی ہیں ۔ اسکے بعد دوسرے احکام سررشتہ مال کے منسٹر نے جاری کئے اس میں انہوں
نے اس گشتی کے حوالے سے بتایا کہ " صحراؤں میں کاشت نہ کی جائے " ۔ جن لوگوں نے
بلا اجازت زمینات پر کاشت کی اس کا داخلہ مال کے رجسٹرات میں رہتا ہے ۔ اسکا علم
شاید ان لوگوں کو نہیں ہے جو ایسا کرتے ہیں ۔ لیکن جس قدر زمینات پر کاشت کی جاتی
ہے ہر موضع میں اسکا داخلہ فیصل پٹی میں ہوتا ہے کہ کسقدر زمینات پر بلا اجازت
کاشت کی گئی ۔ مثلاً زید نے گذشتہ سال دس ایکر زمین پر کاشت کی تھی اور اس سال ۱۵
ایکر پر کاشت کی تو جمع بندی میں اسکا داخلہ لیا جاتا ہے کہ اسکے قبضہ میں ۱ ایکر
زمین تھی اور ۵ ایکر پر زائد کاشت کی گئی ہے ۔ سنہ ۱۹۴۹ ع کی گشتی کے بعد احکام نافذہ
کی روسے اس طرح کاشت کرنے والوں پر تاوان عائد کیا جاتا ہے ۔ ہر سال جیسے جیسے
اضافہ کاشت کی جاتی ہے اسی لحاظ سے تاوان عائد کیا جاتا ہے ۔ سنہ ۱۹۴۹ ع میں
جس قدر رقبے پر بلا اجازت کاشت کی گئی تھی اس سے دو چند رقبہ پر کاشت کی گئی ۔ اگر
تاوان دیتے ہوئے بھی اضافہ کاشت کی جاتی رہے تو اسکو اراضی سے بیدخل کردیا جاتا ہے ۔
کہا یہ جاتا ہے کہ ہم اس جنگل پر پولیس ایکشن کے پہلے سے کاشت کر رہے تھے ۔
شاید انکو یہ نہیں معلوم کہ اسکا داخلہ رہتا ہے کہ کس نے کس رقبے پر کاشت کی تھی ۔
اگر انکو یہ معلوم ہوتا تو ایسا نہ کہتے ۔ اگر اسکو جائز سمجھا جائے کہ ایسے رقبوں
پر کاشت ہوتی رہے تو جنگلات باقی نہ رہینگے اور ملک کو بڑا نقصان ہوگا ۔

شری وی ۔ ڈی ۔ دیشپانڈے ۔ کیا نئے اراضیات محصورہ میں لئے گئے ہیں ؟

شری رنگا ریڈی ۔ میں اس سے پہلے ہی کہہ چکا ہوں کہ ہمارے یہاں ۱۱ فیصد
جنگلات تھے ۔ جب جاگیرات کا انضمام ہوا تو وہ ۱۵ فیصد ہوگئے ۔ جاگیرات کے آنے
کے بعد اسکے چار فیصد حصہ کو جنگلات سے موسوم کیا گیا ہے یعنی ۴ فیصد حصہ کو
محصورہ میں لیا گیا ہے ۔

میرے بعض دوستوں کا کہنا ہے کہ ساگوانی لکڑی نہیں ہےاسکو کیوں صحرا میں ایا جاتا ہے ۔ اسکے متعلق میں یہ کہونگا کہ ساگوان لکڑی کے درختوں کو خاص اہتمام سے پرورش کرنے کی ضرورت ہوتی ہے ۔ ساگوانی لکڑی کے درخت پہلے سے جتنے ہیں وہ ہیں ۔ جدید طور پر اگانے کا انتظام کیا جا رہا ہے لیکن یہ چیز ایسی تو نہیں ہے کہ فوراً تیار ہو جائے ۔ بیدر میں ۶ ہزار ایکڑ کے رقبے میں اسکی پیدا وار کا انتظام کیا گیا ہے ۔ آپ صاحبین جسقدر رقم کی منظوری دینگے اسی مقدار میں اسکو پیدا کرنے کا انتظام کیا جاسکےگا ۔ جنگلات کا معاملہ ایسا ہے کہ درخت آج لگائے جائیں تو ۳۰ برس کے بعد اس درخت کا جوتسہ کار آمد ہوسکتا ہے ۔ جاگیرات کو ضم ہوکر دو برس نہیں ہوئے کہ یہ کہنے لگے کہ جنگل نہیں ہے اور اسکو محصورہ نہ کرو ۔ یہ صحیح نہیں ہے کہ جنگل نہیں ہے ۔ لیکن اس زمین کو لیکر جنگل بنانا ہے ۔ یہ اعتراض کہ وہ جنگل نہیں ہے اس کو جنگل میں شامل نہ کیا جائے صحیح اعتراض نہیں ہے ۔

ایک اور چیز یہ کہی گئی کہ آندھرا راسٹریہ کانگریس نے رزولیوشن (Resolution) پاس کیا ۔ اس میں کہا گیا کہ مکان بنانے کےلئے اور جولہے کےلئے غریب رعایا کو لکڑی مفت دی جائے ۔ جس حدتک رزولیوشن ( Resolution ) کا منشأ ہے وہ صحیح ہے ۔ اب بھی ہمارے احکام کی رو سے " سر بوجھ " جولہے کےلئے لے جانے کی اجازت ہے ۔ سررشتہ جنگلات کی حفاظت کے نقطۂ نظر کو سامنے رکھتے ہوئے اس سے زیادہ دینا البتہ مشکل معلوم ہوتا ہے ۔ اسلئے اس سے زیادہ کی اجازت موجودہ گستی یا قانون کے ذریعہ دینے کی گنجائش نہیں ہے ۔ میں نے اس کےلئے خاص طور پر کارروائی کا آغاز کیا ہے اور اپنے عہدہ داروں سے مشورہ لے رہا ہوں ۔ میں چاہتا ہوں کہ رعایا کےلئے جوتیسہ کے تعلق سے مزید سہولت پیدا کروں ۔

یہ کہا گیا کہ ۳۰ - ۴۰ گاؤں کےلئے ایک جنگلات کا چوکیدار رہتا ہے ۔ مگر آپ دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ اسکی آمدنی ہی ایک کروڑ روپیہ ہے جس میں کئی لاکھ روپیے تو خرچ ہی ہو جاتے ہیں ۔ لیکن جنگلات کے متعلق یہ تصور کرنا کہ اس سے گورنمنٹ کو آمدنی ہونی چاہئے ٹھیک نہیں ۔ جنگلات سے ملک کو دوسرے طریقوں سے کئی فائدے حاصل ہوجاتے ہیں ۔ اس سے بارش ہونے میں مدد ہوتی ہے ۔ انسانی صحت پر اس کا بہتر اثر پڑتا ہے ۔ جنگلات گرمی کو کم کرتے ہیں اور سردی کو بڑھاتے ہیں ۔ زراعتی فصول کو بہتر بنانے میں انکا بڑا حصہ ہے ۔ اسلئے صرف اس نقطۂ نظر سے دیکھنا کہ اس سے گورنمنٹ کو کتنا پیسہ نقدی کی صورت میں حاصل ہوتا ہے یہ درست نہیں ۔ اسکے دوسرے فوائد کو ملحوظ رکھنا بھی ضروری ہے ۔ اس پر گورنمنٹ کو خرچ کرنا بھی پڑتا ہے ۔ آمدنی کے لحاظ سے دس گاؤں پر ایک چوکیدار رکھا گیا ہے ۔ ایک آدمی کے لئے یہ کیسے ممکن ہے کہ وہ ۳۰ گاؤں کی وقت واحد میں نگرانی کرے ۔ صرف حکومت کے خوف سے اسکی حفاظت ہوتی ہے ۔

**شری کے ۔ ایل ۔ نرسمہا راؤ ( یلندو ۔ عام )** ۔ کیا کہیں دو تین گاؤں کےلئے بھی ایک چوکیدار رکھا گیا ہے ؟

شری رنگا ریڈی - کیا آپ کا اشارہ کسی خاص مقام کی طرف ہے -

شری کے - ایل - نرسمہا راؤ - میں یلندو کے متعلق کہہ رہا ہوں -

شری رنگاریڈی - میرے علم میں تو نہیں ہے - اوسطاً ۲۰ - ۲۵ گاؤں کے لئے ایک چوکیدار ہے -

شری داجی شنکر راؤ (عادل آباد) - کیا کوئی " پلا چوکیدار " بھی ہے ؟

شری رنگا ریڈی - پلا چوکیدار کا کوئی رقبہ نہیں - ہر چوکیدار کے لئے رقبہ مقرر کردیا گیا ہے - اسکا کام ہے کہ وہ نگراں کرے کہ اسکے رقبہ میں کوئی چوری نہ ہو - کوئی جھاڑ نہ کاٹا جائے -

شری داجی سنکر راؤ - میں میرا مطلب یہ تھا کہ کوئی " پلا چوکیدار " یعنی بچہ چوکیدار بھی جنگلات کے لئے ہے -

شری رنگا ریڈی - کوئی بچہ چوکیدار تو نہیں - ہم نابالغوں کا تقرر نہیں کرتے صرف بالغوں کا ہی تقرر کرتے ہیں - ( Laughter )

بحث کے دوران میں یہ کہا گیا کہ زراعتی کام کرنے والوں کو لکڑی مفت دی جائے - لیکن اگر اس پر عمل کیا جائے تو انتظام میں سخت دشواری ہوگی - اگر ایسے احکام جاری کردئے جائیں تو کہیں ایک لکڑی کی بجائے دو سو لکڑیاں کاٹ لی جائینگی - اگر کہیں درخت کٹے ہوئے ہوں اور کوئی تنقیح کنندہ انکا معائنہ کرے تو کہدیا جائیگا کہ کاشتکاروں کو دئے گئے ہیں - پھر اسے سمجھہ بند کرکے آ جانا پڑیگا - اور ممکن ہے یہ بھی رشوت ستانی کا ایک اور ذریعہ بن جائے - میں مفت لکڑی دینے کے لئے تیار ہوں - لیکن انتظامی امور مجھے اسکی اجازت نہیں دیتے - میں خود اسے سوچ رہا ہوں کہ یہ کس طرح سے عملاً ممکن ہے - جہاں کوپ کٹتی ہے میں وہاں سے لکڑی دینے کے لئے تیار ہوں - لیکن ایسی صورت میں یہ عذر ہوتا ہے کہ کوپ کے مقام سے فلاں گاؤں ۳۰ میل دور ہے اور جہاں کوپ کٹتے ہیں وہاں گاؤں نہیں ہوتے - اور جہاں گاؤں ہیں وہاں کوپ نہیں کٹتے - بہر حال اس کے لئے حکم دیدینا جسقدر آسان ہے اس پر عمل کرنا اسی قدر دشوار ہے - پھر بھی میں وعدہ کرتا ہوں کہ جہاں تک ممکن ہوسکے انتظام میں خلل ڈالے بغیر دینے کی کوشش کرونگا -

ایک صاحب نے کہا کہ جنگل میں کارآمد لکڑیاں ہوتی ہیں - لیکن ان سے کام نہیں لیا جاتا - اور کس لکڑی سے کیا کام لینا چاہئے واقفیت حاصل نہیں کی جاتی - میں سمجھتا ہوں کہ یہ اعتراض بھی عدم معلومات کی بناء پر ہوا ہے - محکمہ جنگلات یہاں سے قریب ہی ہے - جاتے جاتے آپ دیکھ سکتے ہیں - یہاں تفصیل سے یہ بتایا گیا ہے کہ کونسی لکڑی کس کام آتی ہے - محکمہ کو اسکا پوری طرح علم ہے اور اس پر عمل بھی ہورہا ہے - چنانچہ سنڈرہ کی لکڑی سے کتھا بنایا جاسکتا ہے اور بنایا جارہا ہے - پیرالو پلاس کی لکڑی سے لاکھ بنتی ہے - چنانچہ لاکھ بنانے کا کام آغاز ہوچکا ہے -

غرض جو لکڑی جس کام آتی ہے اس کام میں استعمال کرنے کی کوشش کی جارہی ہے ۔ اس کے باوجود بھی یہ کہنا کہ سررشتہ ناواقف ہے یہ اعتراض عدم معلومات کی بنا پر ہے ۔

رشوت ستانی کے ساتھ ساتھ یہ کہا گیا کہ اس میں محکمہ کا حصہ ہے ۔ تب ہی تو یہ عمل چل رہا ہے ۔ میں نے نہیں سمجھا کہ محکمہ کے حصہ سے کیا مطلب ہے ۔ عہدہ دار کا حصہ ہو سکتا ہے ۔ عملہ کا حصہ ہوسکتا ہے ۔ لیکن محکمہ کا حصہ یہ بیا لفظ ہے ۔ ہوسکتا ہے کہ وہ اسکا مطلب ان عہدہ داروں کی بددیانتی سے منسوب کرنا چاہتے ہوں ۔ لیکن میں ہاؤس کو یہ بتلانا چاہتا ہوں کہ آنریبل ہوم منسٹر کے مشورہ سے میں نے اس کے انسداد کیلئے انتظامات کئے ہیں ۔ اگر میرے دوستوں کو کوئی شبہ ہو تو وہ تفصیلات معلوم کرسکتے ہیں اور خاطیوں کو گرفتار کیا جاسکتا ہے ۔ میں نے خود اپنے دستخطی نوٹس ( Notes ) ایسے لوگوں کو پکڑنے کیلئے دئے ہیں ۔ اگر کوئی آنریبل ممبر یہ سمجھتے ہوں کہ انہوں نے شکایت کی ہے اور میں نے اس پر کارروائی نہیں کی تو وہ کہہ سکتے ہیں . .

**شری ایم ۔ بچیا** ( سرپور ) ۔ میں نے آنریبل منسٹر کے پاس شکایت کی تھی ۔

**شری رنگا ریڈی** ۔ آپ نے تو کبھی شکایت نہیں کی ۔

**شری ایم ۔ بچیا** ۔ میں نے ایک کنٹراکٹر کے بارے میں یہ شکایت کی تھی کہ اس نے بلا نمبر اندازی ایک ہزار درخت گرائے ہیں ۔

**شری رنگا ریڈی** ۔ آپ نام بتائیں تو میں معلوم کرسکتا ہوں ۔ میرے پاس ہزاروں کارروائیاں رہتی ہیں ۔ کیا پتہ چلتا ہے کہ ریڈ بکر حالد کس کی کیا کارروائی ہے ۔ ایک صاحب نے میدک میں محفوظ درختاں کاٹنے کی شکایت کی تھی ۔ اس سلسلے میں اسی وقت نائب ناظم سے دریافت کیا گیا ۔ ہوتا یہ ہے کہ یہاں تو محض شکایتیں کیجاتی ہیں ۔ خوبیاں دیکھنے کیلئے کوئی آمادہ نہیں ؟ بہر حال میدک میں جو محفوظ درختاں کاٹنے کی شکایت ہوئی میں نے نائب ناظم کو حکم دیا اور طریقہ تحقیقات تجویز کر کے ناظم صاحب کو بھی حکم دیا کہ وہ خود بھی تحقیقات میں شریک کریں اور میں نے انہیں لکھدیا کہ کارروائی کی اہمیت کے مدنظر میں بھی ۱۳ تاریخ کو صبح ۸ بجے تحقیقات کیلئے آتا ہوں ۔ مگر اسی ۱۳ تاریخ کو دواخانہ میں میرا آپریشن ( Operation ) ہوا ۔ اس وجہ سے میں نہ جاسکا ۔ لیکن ناظم صاحب نے اس میں تحقیقات کی ۔ اور ڈویژنل آفسر ( Divisional Officer ) اور امین کو خدمت سے علحدہ کرنے کی سفارش کی ۔ میں نے اس میں چند اعتراضات کئے ہیں کہ جب ڈویژنل آفسر اور امین شریک ہیں تو نائب امین کسطرح بچ سکتا ہے ؟ اسلئے کہ اسی پر سب سے پہلے ذمہ داری آتی ہے ۔ میں نے مکمل تحقیقات کیلئے لکھا ہے ۔ غالباً یہ کارروائی کل یا پرسوں آجائیگی ۔ اس سلسلہ میں مستاجر پر بھی ۱۴ ہزار روپئے جرمانہ اور تا زندگی معاملہ نہ دینے کی تجویز کی ہے ۔ اگر اسکے باوجود بھی یہ کہا جائے اور شکایت کیجائے کہ کوئی تحقیقات نہیں ہوئی تو یہ ایسا

هی ہے جسا کہ دن کو رات کہنا یا رات کو دن کہنا ہے - اگر کسی کو اس بارے میں اطمینان نہ ہو تو وہ ریکارڈ ( Record ) دیکھ سکتا ہے - البتہ نائب اس کو بھی بلحاظ کارگزاری ذمہ دار گردانا تھا اسلئے ڈویژنل آفسر صاحب کارگزار ہیں - البتہ ابھی اس وقت کارگزار نہیں ہے - تحقیقات میں نیتوں میں سے جو جو غلطی کے ذمہ دار ہونگے انہیں علحدہ کیا جائیگا -

ایک اور خبر کہی گئی کہ پٹہ دار کو اراضی پٹہ میں برگ آنوس سے استفادہ کی قانوناً اجازت ہے - لیکن استفادہ کی اجازت چاہی جائے تو اجازت نہیں دیجاتی - یہ بالکل صحیح ہے - جاںچہ میں نے خود سنہ ۱۹۰۱ع میں اپنے پٹہ سے لکڑی لانے کی اجازت چاہی تھی - لیکن میرے منسٹر ہونے کی تاریخ تک مجھے اجازت نہیں ملی - البتہ منسٹر ہونے کے بعد یکدم اجازت نامہ ملا - آپکا یہ کہنا غلط نہیں - مگر اسکی وجہ محض رسوخ نہیں - قانون میں ہی ایسے نقائص ہیں - اگر آپ کو اس سے متعلق قانون دیکھنے کا اتفاق ہوتا تو سائد یہ اعتراض نہوتا - یہ قانون ایسا ہے کہ پٹہ دار اجازت کیلئے درخواست پیش کرے اسکا پٹہ ۱۰ ف کے بعد کا ہے یا پہلے کا یہ دریافت کیا جاتا ہے - اسکو حکم دیا جاتا ہے کہ وثیقہ عطائے پٹہ بھی پیش کرے - وثیقہ پیش کرنے میں دقت ہوتی ہے اور اس میں دیر ہوتی ہے - عموماً پتہ سورو قدیم ہوتا ہے - اس کے ابتدائی پٹہ کا وثیقہ ملنا دشوار ہے - میں نے دیکھا کہ یہ ہمیشہ سے چلا آرہا ہے - میں نے فوراً ان نقائص کو دور کرنے کیلئے ایک گشتی جاری کردی ہے اور اب ہر پٹیل پٹواری آپ کو بار چھٹی دے سکتا ہے - اسطرح ہر عہدہ دار جنگلات کو بھی چوبینہ دینے کے احکام دئے گئے ہیں بشرطیکہ آنکے پاس سرکاری کاغذات ہوں - اور مقدار چوبینہ کے متعلق ایک ایسے آدمی کی تصدیق دلائی جائے جو مقرر ہو - چٹھی دینے کے بعد اسکو صرف یہ دیکھنا ہوگا کہ اسکا جائز استعمال ہوتا ہے یا ناجائز - اگر کوئی شخص چٹھیات چوبینہ حاصل کر کے فروخت کررہا ہے تو عہدہ داروں کو یہ حکم دیا گیا ہے کہ وہ چوبینہ ضبط کرلیں اور ایسے شخص کے خلاف ضروری کارروائی کریں - ( cheers )

سررشتہ جنگلات اور آبکاری میں پیروکاری سے متعلق شکایت ہے - میں نے اس بارے میں یہ کہا ہے کہ آپ پیروکاری کرنے کی بجائے دو آنے کے دو ٹکٹ لگا کر ایک لفافہ ٹپہ میں ڈال دیجئے - آپ کو اسکا جواب فوراً ہی مل جائیگا - کیونکہ میں نے یہ طریقہ مقرر کیا ہے کہ کارروائی عہدہ دار کے پاس کتنے دن رہنا چاہئے - صیغہ دار کے پاس کتنے دن رہنا چاہئے اور موصولہ اور مجاریہ میں کارروائی کتنے دن تک رہنی چاہئے - آپ کا مراسلہ وصول ہونے کے بعد آپکو جواب دیا جائیگا کہ فلاں دن آپکا مراسلہ یا درخواست وصول ہوئی اور اس پر یہ کاروائی کی جارہی ہے - کاروائی کی نوعیت کے لحاظ سے آخر میں آپکو یہ اطلاع دیجائیگی کہ آپکی کارروائی میں یہ تجویز ہوئی ہے یا پھر تجویز کا اقتباس آنکو بھیجا جائیگا - آبکاری ، کروڑگیری اور جنگلات کے محکموں میں پہلے بھی بہت قابل عہدہ دار تھے اور انہوں نے ایسے احکام دئے تھے - لیکن انکی اس تجویز کی تعمیل ہوئی یا نہیں انکو معلوم نہیں ہوتا تھا - اسلئے میں نے ایک کسوٹی بھی تجویز کردی ہے تاکہ یہ معلوم ہوسکے کہ تجویز کی تعمیل ہوتی ہے یا نہیں - اسکے لئے میں نے ایک رجسٹر مقرر

کردیا ہے جو نصف دن عہدہ دار کے پاس رہتا ہے اور نصف دن صیغہ میں رہے گا۔ اس رجسٹر کو اہل معاملہ استحقاقاً دیکھ سکتے ہیں کہ انکے مراسلہ یا درخواست پر کیا کارروائی ہو رہی ہے۔ یہ طریقہ کم از کم میں نے اپنے سررشتوں کی حد تک اختیار کیا ہے۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ اسوقت بھی رشوت کا بازار ختم ہوتا ہے یا رہتا ہے۔ اور اب آپکو دقت ہوتی ہے یا سہولت۔ بعض حضرات کہتے ہیں کہ آپ خواب دیکھ رہے ہیں۔ لیکن میں ثابت کرنا چاہتا ہوں کہ میں خواب نہیں دیکھ رہا ہوں بلکہ یہ حقیقت ہے۔ کیونکہ پہلے ہمارے عہدہ دار اسکے عادی نہیں تھے۔ اب وہ اس مرحلہ پر آگئے ہیں کہ میرے پاس چار دن میں ہر کارروائی کا جواب آجاتا ہے یا جو بھی نفس معاملہ میں کارروائی ہورہی ہے اسکے متعلق مجھے معلوم کرایا جاتا ہے۔ اگر کسی کو اطمینان نہو تو میرے ساتھ تشریف لاکر اطمینان کر لے سکتے ہیں۔

یہ بات بتائی گئی ہے کہ عہدہ دار دورہ نہیں کرتے۔ میں کہتا ہوں کہ بجز خدا کے انسان تو قصور وار ہوتا ہی ہے۔ میں تو ساسر نہیں جاتا۔ اور میرے سررشتوں میں جتنے ملازمین ہیں وہ سب انسان ہیں۔ اسلئے غلطی ہوسکتی ہے۔ مگر ایسی غلطی کو غلطی میں شامل نہیں کرنا چاہئے۔ وڈیا بلی سب نارائن نے مرافعہ کیا اور اسکا اب تک تصفیہ نہیں ہوا۔ یہ تو میں صحیح طور پر کہنے کے موقف میں نہیں ہوں۔ شاید تصفیہ نہیں ہوا ہو۔ لیکن خواہ مخواہ انکے تصفیہ کو روکا نہیں گیا۔

یہ کہا گیا کہ سنہ ۱۳۵۰ف کے بقایوں کی کارروائیاں اب تک چل رہی ہیں۔ اس بارے میں میں کہنا چاہتا ہوں کہ ایسے لوگ اپنی تائید میں مواد فراہم کر کے بھیج رہے ہیں جنکو سرکار سے کچھ بھی نہیں ملتا ہے۔ اسلئے تعویق ہوتی ہے۔ اسکے علاوہ مرافعہ کے حاکم کو یہ دیکھنا پڑتا ہے کہ حقیقت میں مرافعہ کرنے والے کو کچھ ملنا چاہئے یا نہیں۔ کیونکہ حاکم مرافعہ کے پاس گواہ نہیں ہوتے اور اسکو پوری کارروائی بھی دیکھنی پڑتی ہے۔ اگر آپ یہ بات سوالات میں پوچھتے تو میں آپکو تشفی بخش جواب دے سکتا تھا۔

یہ بھی کہا گیا کہ لکڑی گتہ داروں کو نہ دیجائے بلکہ امانی میں لکڑی کٹوائی جائے۔ اسبارے میں میں کہنا چاہتا ہوں کہ گتہ داروں کو کافی تجربہ ہوتا ہے۔ اور انکو اپنے نفع نقصان کی فکر رہتی ہے۔ ہم کھڑے جھاڑ کی نگرانی کرتے ہیں تو آپ کہتے ہیں کہ رشوت ستانی بڑھ گئی ہے جسکا انسداد کرنا چاہئے۔ تو آپ ہی بتلائیے کہ امانی میں لکڑی کٹوانے کے بعد کیا ہوگا۔ کیونکہ بانس، چولھے کی لکڑی وغیرہ جیسی مختلف قسم کی لکڑیوں کو کون کون کیسے استعمال کرینگے میں نہیں بتاسکتا۔ امریکہ میں اخبارات ڈبہ میں ڈال دئے جاتے ہیں۔ جب اخبار والا واپس آکر دیکھتا ہے تو ڈبہ میں یا تو اخبارات ہوتے ہیں یا انکے پیسے۔ میں کہنا چاہتا ہوں کہ جب میرے پاس اتنے دیانت دار عہدہ دار ہونگے اس وقت ہم اسکا انتظام

سکینگے - میں اس بات کی طرف بھی اشارہ کرنا چاہتا ہوں کہ ہم تو یہاں کچھ کہتے ہیں لیکن باہر ہتیار لیکر قتل و خون کی دھمکیاں دیجاتی ہیں (cheers) - میں اپنے دوستوں سے پوچھتا ہوں کہ کیا وہ ہمارے عہدہ داروں کو جنگلوں میں جانے کا موقع بھی دیتے ہیں ؟ کہا جاتا ہے کہ عہدہ دار اپنے آپ کو رشوتوں سے فائدہ لیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ کمیونسٹوں نے آکر رسی باندھی ہے - میں پوچھتا ہوں کہ ۵۰۰۰ لوگوں کی گردن تو کمیونسٹوں نے آکر کاٹا ہے یا ان لوگوں نے خود ہی کاٹ لیا ہے ؟

ایک آنریبل ممبر کہتے ہیں کہ کلالوں اورگتہ داروں کے طریقہ کو نکالدیا جائے۔ ہاں اگر ہم انکو نکالدیں تو کیا ہماری آمدنی برابر ہوگی ؟ اور یہ کلال اورگتہ دار کیا کرسکیگے ؟ کیونکہ یہ کلال اورگتہ دار یہ تو کانگریس کے خلاف ہیں اور نہ نقصان پہنچاتے ہیں - بلکہ یہ تو کانگریس کی حکومت کے فریفتہ اورگرویدہ ہیں -

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - کیا اس غرض سے اسکیم لائی جاتی ہے ؟

شری رنگا ریڈی - میراالزام یہاں تقریر کرنے والوں پر نہیں ہے - بلکہ ان پرچے جو تقریریں کرتے ہوئے ایسا کہتے ہیں کہ ہمارے لیڈر نے وہاں تقریر کر کے یہ اسکیم لائی ہے اور یہ کانگریس منسٹر کی کارگزاری نہیں ہے تو میں یہ سمجھونگا کہ پھر یہ پروپگنڈا کیا جائیگا کہ کانگریس منسٹر نے اپنی پاپولیرٹی ( Popularity ) کے لئے ایسا کیا ہے -

ایک آنریبل ممبر - وہ اسکیم صرف ۳ تعلقوں کی حد تک ہے یا پورے اسٹیٹ کے لئے ؟

شری رنگاریڈی - پورے اسٹیٹ کے لئے ہے - مگر اس سال آزمائش کے لئے صرف تین تعلقوں میں اس کو نافذ کرنا مقصود ہے - ایک صاحب نے فرمایا کہ کاما ریڈی میں جو ڈسٹلری ( Distillery ) ہے اوسکی آمدنی ایک کروڑ ہے - میں کہتا ہوں کہ سررشتہ آبکاری کی جیسی بڑی آمدنی ہے ایسے ہی اوسکے کم اخراجات ہیں - گیارہ کروڑ کی آمدنی بجٹ میں بتائی گئی ہے اور ایک کروڑ اوسکے اخراجات ہیں - مگر میں اسکی تفصیلات میں جانا نہیں چاہتا - یہ جو ڈسٹلری ہے اوسکی آمدنی ایک کروڑ ہے - اور جو خرچہ ہوتا ہے وہ سب تنخواہوں اور اوسکے انتظامات کے لئے ہوتا ہے - گلمہوہ کی خرید کے لئے ہوتا ہے - جتنا زیادہ گلمہوہ خریدا جائے گا ایسے ہی زیادہ اخراجات ہونگے - محکمہ پر جو خرچ ہوتا ہے اوسکے لئے سنٹوری لیبر کی ضرورت ہوتی ہے - ہمارے پاس کی ڈسٹلری کی تعریف دوسرے ملکوں میں کی جاتی ہے - دوسری جگہ ڈسٹلریز سے جو منافع ملتا ہے وہ بہت کم ہوتا ہے - اگر اسکی آمدنی میں سے ۸۰ لاکھ کے اخراجات نکال دئے جائیں تو ۲۰ لاکھ کا منافع ہوتا ہے - اسطرح صرف ایک ڈسٹلری ۲۰ لاکھ کا منافع دیتی ہے - رشوت ستانی کے متعلق میں کہونگا کہ وہ انشاءاللہ جلد بند ہوجائیگی - لیکن رشوت ستانی کا لفظ استعمال کر کے محکمہ آبکاری پر الزام لگانے کی جو کوشش کیگئی وہ غیر صحیح ہے - زیادہ بہتر ہوتا اگر وہ بتاتے کہ رشوت کن کن وجوہ سے لیگئی اور کہاں کہاں لیگئی - اسکی وضاحت کردیجاتی تو مناسب ہوتا -

کروڑگیری کے متعلق ایک صاحب نے کہا تھا - ان کی اسی کے لئے میں یہ بتانا چاہتا ہوں کہ کروڑگیری کی آمدنی کو بتدریج گھٹایا جارہا ہے - اور سنہ ۵۴ع کے آخر تک اسکو ختم کرنے کی کوشش کیجارہی ہے - جیسا کہ ہمارے آنریبل فینانس منسٹر نے اپنی تقریر میں واضح کردیا کہ دوسرے برآمدات پر محصول سنہ ۵۴ع تک بتدریج ختم کردیا جائیگا - اور درآمدات پر اسی سال محصول ختم کرنے کی کوشش کیجارہی ہے - اور یہ تقریباً ۲ کروڑ روپیئے تک کا محصول اس کے قبل کم کردیا گیا ہے - گزشتہ سال ۲ فیصد محصول کم کیا گیاتھا - اسکے بعد کھانے پینے کی تمام اشیاء کا محصول بشمول سونگ پھلی کی درآمدات کے بند کردیا گیا - مگر ڈر اسکا ہے کہ سررشتہ کروڑگیری کے تقریباً ۴ ہزار ملازمین بے روزگار ہوجائینگے - اسلئے اس کو بھی ہمیں دیکھنا پڑتا ہے - اور اسی وجہ سے یہ بتدریج کم کیا جارہا ہے - اور حتی الامکان ان ملازمین کو کہیں نہ کہیں جذب کرنے کی کوشش کیجارہی ہے - چنانچہ اسوقت (۸) ملازمین جو تخفیف کئے جانے والے ہیں ان کو کہیں نہ کہیں جذب کرنے کی کوشش کیجارہی ہے - آئندہ سال جو تخفیف میں آئینگے ان کو بھی مختلف سررشتوں میں جذب کرنے کی کوشش کیجائےگی - بتدریج کمی کرنے کے مختلف وجوہ میں سے یہ بھی ایک اہم وجہ ہے - اس وضاحت کے بعد میں سمجھتا ہوں کہ آنریبل ممبرس جنہوں نے اسکے متعلق کہا تھا انکو تشفی ہوجائیگی -

آخر میں میں گزارش کرونگا کہ میرے جو ڈیمانڈس ( Demands ) ہیں انکو منظور کیا جائے -

*Mr. Speaker* I will now put the cut motions to vote

*Demand No* 2 *State Excise Duty Rs* 78,31,000.

*Shri M Buchiah* Mr. Speaker, Sir, I request that my Cut Motion be put to vote.

*Mr. Speaker* : The question is :

"That the Demand under the Head 'State Excise Duty' be reduced by Rs. 10,00,000"

The Motion was negatived.

*Shri K. V. Rama Rao (Chinallondur)* · Mr. Speaker, Sir, I request that my Cut Motion be put to vote.

*Mr. Speaker* . The question is :

"that the Demand under the Head 'State Excise Duty' be reduced by Rs. 10,00,000".

The Motion was negatived.

*Demand No 4 Forest Rs* 26,36,000

*Shri Gopidi Ganga Reddy* (Nirmal-General) Mr. Speaker, Sir, I request that my Cut Motion be put to vote ·

*Mr Speaker* The question is :

" that the Demand under the Head 'Forests' be reduced by Rs 10,00,000"

The Motion was negatived.

*Shri K V Narayan Reddy* (Rajgopalpetha) Mr Speaker, Sir, I beg leave of the House to withdraw my Cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn.

*Shri K.L Narasimha Rao* Mr. Speaker, Sir, I request that my Cut Motion be put to vote.

*Mr. Speaker* The question is·

" that the Demand under the Head 'Forests' be reduced by Re 1 ".

The Motion was negatived

*Shri Guruva Reddy* (Siddipet). Mr Speaker, Sir, I request that my Cut Motion be put to vote.

*Mr. Speaker* The question is .

" that the demand under the Head 'Forests' be reduced by Re. 1".

The Motion was negatived

*Shri Daji Shanker Rao* · Mr. Speaker, Sir, I request that my Cut Motion be put to vote.

*Mr. Speaker* : The question is :

" that the Demand under the Head 'Forests' be reduced by Re. 1".

The Motion was negatived.

***Demand No. 8 : Inter-State Transit Duties(Customs) Rs. 35,90,000.***

*Shri Rajamallu* (Laxettipet—Reserved) : Mr. Speaker, Sir, I beg leave of the House to withdraw my Cut Motion.

The Motion was, by leave of the House, withdrawn

*Mr. Speaker*. Next, Cut Motion Shri, Ankushrao Venkatrao

*Shri Ankushrao Venkatrao* (Partur). Mr Speaker, Sir, I beg leave of the House to withdraw my Cut Motion

The Motion was, by leave of the House, withdrawn

*Mr Speaker* Hon the Finance Minister to move Demands for Grants

*Demand No. 7 Collection Charges* (1) *Sales-tax.*

*The Minister for Finance (Dr G. S Melkote)*,

Mr Speaker, Sir, I beg to move·

"that a sum not exceeding Rs. 5,88,000 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1953 in respect of Demand No. 7 The Demand has the recommendation of the Rajpramukh".

*Demand No.* 18 1-2 *Finance Dept* 1-3 *Financial Adviser, Civil Supply and Rationing* 1-4 *Economic Adviser,*

Mr. Speaker, Sir, I beg to move

"that a sum not exceeding Rs. 9,13,700 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1953 in respect of Demand No. 18. The Demand has the recommendation of the Rajpramukh".

*Demand No.* 32: *Central Treasury, State Bank (P.A.D.)*

Mr. Speaker, Sir, I beg to move:

"that a sum not exceeding Rs. 2,23,400 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1953 in respect of Demand No. 32. The Demand has the recommendation of the Rajpramukh".

*Demand No 33 Sub-divisional Establishments District Treasuries*

Mr. Speaker, Sir, I beg to move

" that a sum not exceeding Rs 5,71,600 be granted to Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1953 in respect of Demand No 33 The Demand has the recommendation of the Rajpramukh"

*Demand No 34—Pension Payment Office (Motigalli).*

Mr. Speaker, Sir, I beg to move

" that a sum not exceeding Rs 1,67,000 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1953 in respect of Demand No. 34. The Demand has the recommendation of the Rajpramukh"

*Demand No 69—Superannuation Allowances and Pensions.*

Mr Speaker, Sir, I beg to move:

" that a sum not exceeding Rs. 1,80,55,000 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1953 in respect of Demand No. 69. The Demand has the recommendation of the Rajpramukh"

*Demand No 71—Donation for Charitable Purposes.*

Mr. Speaker, Sir, I beg to move:

" that a sum not exceeding Rs 3,37,500 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1953 in respect of Demand No. 71. The Demand has the recommendation of the Rajpramukh".

*Demand No. 80—Loss by Exchange on Local Transactions.*

Mr. Speaker, Sir, I beg to move·

" that a sum not exceeding Rs. 7,500 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day

of March, 1953 in respect of Demand No 80 The Demand has the recommendation of the Rajpramukh".

*Demand No 84—Loss of Treasure—Lapses and Refunds*

Mr Speaker, Sir, I beg to move

" that a sum not exceeding Rs 37,500 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1953 in respect of Demand No 84. The Demand has the recommendation of the Rajpramukh."

*Demand No. 86—Miscellaneous.*

Mr. Speaker, Sir, I beg to move

" that a sum not exceeding Rs. 7,500 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1953 in respect of Demand No 86 The Demand has the recommendation of the Rajpramukh."

*Demand No 87—Expenditure from Excess Profits Tax*

Mr. Speaker, Sir, I beg to move·

" that a sum not exceeding Rs. 37,500 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March 1953 in respect of Demand No. 87 The Demand has the recommendation of the Rajpramukh"

*Demand No 98—Loans, Aid Advances by State Government.*

Mr. Speaker, Sir, I beg to move ·

" that a sum not exceeding Rs 9,86,35,000 be granted to the Rajpramukh to defray the several charges which will come in course of payment for the year ending the 31st day of March, 1953 in respect of Demand No. 98. The Demand has the recommendation of the Rajpramukh".—

*Mr Speaker*: Motions for Demands Nos 7, 18, 32, 33, 34, 69, 71, 80, 84, 86, 87 and 98 making an aggregate of Rs. 11,95,81,200 moved. We shall now take up the Cut Motions.

*Demand No 7 (Head of Account 13-A-I)—Collection Charges (1) Sales Tax*—Rs. 5,88,000.

*Shri G Sriramulu* (Manthani): Mr. Speaker, Sir, I beg to move:

" that the Demand under the head ' Collection Charges (1) Sales Tax ' be reduced by Rs 40,000 to discuss economy by removing additional establishment."

*Mr. Speaker:* Motion moved:

" that the Demand under the head ' Collection Charges (1) Sales Tax ' be reduced by Rs. 40,000 to discuss economy by removing additional establishment."

*Shri K.V. Narayan Reddy*: Mr. Speaker, Sir, I beg to move.

" that the Demand under the Head ' Collection Charges (1) Sales Tax ' be reduced by Rupee 1 to discuss the principle which underlies the policy of the Government in taxing when conditions are so hard."

*Mr. Speaker*: Motion moved:

" that the Demand under the Head ' Collection Charges (1) Sales Tax ' be reduced by Rupee 1 to discuss the principle which underlies the policy of the Government in taxing when conditions are so hard."

*Demand No. 18 (Head of Account 25—General Administration)—1-2 Finance Department—1-3 Financial Adviser, Civil Supply and Rationing—1-4 Economic Adviser* (*Rs*. 9,13,700).

*Shri Rang Rao Deshmukh* (Ganga khed): Mr. Speaker, Sir, I beg to move.

" that the Demand under the Head ' 1-2 Finance Department, 1-3 Financial Adviser, Civil Supply and Rationing, 1-4 Economic Adviser ' be reduced by Rs. 1,00,000 to discuss economy by abolition of the post of Economic Adviser and also to discuss maladministration."

*Mr. Speaker*: Motion moved:

" that the Demand under the Head ' 1-2 Finance Department, 1-3 Financial Adviser, Civil Supply and Rationing, 1-4 Economic Adviser ' be reduced by Rs. 1,00,000 to discuss economy by abolition of the post of Economic Adviser and also to discuss maladministration."

*Shri K. V. Narayan Reddy* Mr. Speaker, Sir, I beg to move :

" that the Demand under the Head '1-2 Finance Department, 1-3 Financial Adviser, Civil Supply and Rationing, 1-4 Economic Adviser' be reduced by Rupee 1 to discuss the extravagant and superfluous posts created"

*Mr. Speaker :* Motion moved :

" that the Demand under the Head '1-2 Finance Department, 1-3 Financial Adviser, Civil Supply and Rationing, 1-4 Economic Adviser' be reduced by Rupee 1 to discuss the extravagant and superfluous posts created".

*Demand No. 34 ( Head of Account 25 N-2 ) Pension payment Office (Motigalli). (Rs. 1,67,000).*

*Shri G. Sriramulu* Mr Speaker, Sir, I beg to move :

" that the Demand under the Head ' Pension Payment Office (Motigalli)' be reduced by Rs. 1,67,000 to discuss refusal of supplies."

*Mr. Speaker :* Motion moved :

" that the Demand under the Head ' Pension Payment Office (Motigalli)' be reduced by Rs. 1,67,000 " to discuss refusal of supplies.

*Demand No. 69—( Head of Account 55 ) Superannuation Allowances and Pensions (Rs. 1,80,55,000).*

*Shri V. D. Deshpande :* Mr. Speaker, Sir, I beg to move :

" that the Demand under the Head ' Superannuation Allowances and Pensions ' be reduced by Rupee 1 to discuss dearness allowance to pensioners and commutation of pensions ".

*Mr. Speaker* . Motion moved :

" that the Demand under the Head ' Superannuation Allowances and Pensions ' be reduced by Rupee 1 to discuss dearness allowance to pensioners and commutation of pensions ".

*Demand No 7 (Head of Account* 13-A-I) *Collection Charges* (1) *Sales Tax Rs.* 5,88,000.

*Shri Ankushrao Venkatrao* Mr Speaker, Sir, I beg to move

"that the Demand under the Head 'Collection charges (1) Sales Tax' be reduced by Rupee 1 to discuss the policy of the Finance Minister as regards sales tax".

*Mr. Speaker* Motion moved :

"that the Demand under the Head 'Collection Charges (1) Sales Tax' be reduced by Rupee 1 to discuss the policy of the Finance Minister as regards sales-tax".

*Demand No* 69—*(Head of Account* 55) *Superannuation Allowances and Pensions—Rs.* 1,80,55,000.

*Shri Annaji Rao Gavane* (Parbhani): Mr. Speaker, Sir, I beg to move:

"that the Demand under the Head 'Superannuation Allowances and pensions' be reduced by Rupee 1 to discuss dearness allowance and commutation of Pensions".

*Mr. Speaker*. Is it same as Shri Deshpande's Cut Motion?

*Shri Annaji Rao Gavane* Yes, Sir,

*Mr. Speaker* · Then, they may be bracketed.

*Mr Speaker*. Now, we shall discuss the Cut Motions. Shri G. Sriramulu.

*Shri G. Sriramulu*. Mr. Speaker, Sir, before telling the House the reason for my moving the Cut Motion. I want first to discuss the enormous expenditure that is being incurred by the Finance Department. I feel that the hon. Finance Minister who has been very sympathetic towards the peasantry and labour in the State could have brought down several items of expenditure in this Budget. I am at a loss to understand why he could not implement his feelings and bring a better Budget On the other hand, I am finding in the Budget that the very old system is being adopted and enormous expenditure is being incurred, for instance, by creating an office for distribution of pension, *viz.*, Pension Payment Office at Motigalli. Such things could have been avoided and if there was a will, he could have reduced much of the expenditure which in my opinion is most unnecessary and extraordinary.

Now, coming to the Cut Motions, I want to impress upon the House the fact that the Government have announced to bring in a new tax, *viz*, Cash Crop Tax, as I found from the speeches of the Chief Minister and others. For this also, this expenditure is raised up to Rs. 5,88,000 as shown under Head-Account No. 30 (*a*) 1. I would like to impress upon the House that this tax which is now thought over by the Government is going to mar the very condition of the peasantry in the villages and will surely lower their economic condition. It is a fact that whatever taxes are levied, the Government Servants are there to see that something is got out of that for their own selfish ends Similarly, the tax which is proposed by the Government will surely tell upon the poor peasants who cultivate the lands and who bring out greater wealth to the nation This kind of teasing policy must be carefully understood by the taxing authorities and the Popular Minister Unless these things are taken into consideration, I think the Popular Ministry which is now functioning will prove most inefficient. The cash crop tax which is going to be enforced, I am sure, will become a burden on the cultivators. There is already one law that certain cultivators cannot cultivate more than a certain area for these cash crops I think, 3/4th can be cultivated for the foodstuffs and 1/4th can be cultivated for the cash crops. There was such a law previously and in my opinion that would have been much better instead of taxing on these cash crops. By this, the patels, patwaries, girdawars and tahsildars about whom I have got great experience will be teasing the cultivators and will be writing and recording more acreage than actually cultivated by them and will thus prove troublesome to the poor peasants in the villages Therefore, sales-tax officers should have been reduced and thereby the Government could have effected a cut of Rs. 40,000. I hope the Finance Minister will agree with me in this. Surely he can manage with the rest of the amount for collection charges.

As regards the Pension Payment Office at Motigally, I would submit that this is a matter of simply distributing pensions. For this work, the Tahsildar, Deputy Collector or Collector, who have got many offices in the City, could have been entrusted. I am at a loss to understand why an amount of Rs. 1,67,000 should be borne by this Government on such an item. Is it the pleasure of the hon. Minister to have such an office with an expenditure of Rs. 1,67,000 to distribute pensions, as is shown here? I feel that this amount could have been reduced by abolishing

the office at Motigally and entrusting this work to another officer. He can deal with the distribution of pensions instead of so many officers and a big building, etc If economy was brought on in such things and really if the hon Minister had coolly thought over the matters, so many lakhs could have been saved and those things could have been diverted towards the amelioration of our poor peasants and labourers

The popular Minister and the Cabinet is going towards their own path which in my opinion is dictated from the above. They have got the will, but they are not in a position to carry them out. All these faults, I could see, in the framework itself in which they are now placed That ought to have been changed and unless some change comes forth, I am sure, only the talkings and discussions will remain in the Assembly and nothing will be brought about for the amelioration of the lots of peasants in the villages. Therefore, this structure in which the Congress is involved has to be changed. For that, so much crying and speeches will not do. It has to be fought in a real and sincere manner. Our only duty is to voice the feelings of the people and see that the whole set-up of the present machinary, the Congress Raj, the captalist Raj, and the feudal outlook is changed. We are here for that I know that our discussions will not bring in great results and changes in the Ministry nor in their opinions and aspirations because they are treading on a path which is not meant to ameliorate the present condition of the peasantry and the labour. While going on the same road, they have to go through wrong paths because they are already on the wrong path. Therefore, every step of theirs on that wrong path will be a blunder and also a wrong step. To correct all these things, it is a great task for us. We are not going to sit idle; we have to step forward and we have to bring before them all their acts—the huge amount spent in the offices for maintaining the bureaucratic officialdom and all those things—which could be seen from the Budget. I feel that in the Finance Department much could have been reduced if the Finance Minister sincerely and coolly thought over the matter and gave some time to it For all these things they will be taking the excuse of time The time spent for bringing a budget could have been same for bringing about a reduction also. But I should say the excuse of time is merely to throw some kind of illusion over the people, but we are not going to be satisfied with that. If there was a will, the Ministry could have cut down much of the expenditure and that enormous saving could have been diverted towards the betterment of the country and the uplift of the sad conditions prevailing in the villages,

I hope the Finance Minister will agree to such a cut note only in this, but wherever possible, and see that this Cut Motion is agreed to

**شری کے - وی - نارائن ریڈی** - مسٹر اسپیکر سر آنریبل فنانس منسٹر نے ۲۰ لاکھ ۶۸ ہزار روپوں کے خسارہ کو کم کرنے کی بہت کوشش کی - لیکن یہ خسارہ اور بڑھکر ۳ کروڑ ایک لاکھ ہوگیا - وہی حال ہے کہ

مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی

بجٹ کے خسارہ کو پورا کرنے کےلئے نئے نئے محاصل لائے گئے ہیں - ایک تو تجارتی فصلوں پر محصول لگایا گیا ہے اور دوسرے سیلس ٹیکس (Sales Tax) میں اضافہ - ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ یہ کہاں تک جائز ہیں - ان میں کہاں تک جسٹس اینڈ ایکوالیٹی (Justice and Equality) ہے - موجودہ حالات کے اعتبار سے عوام کی قوت خرید گھٹی ہوئی ہے اس اعتبار سے مزید ٹیکس کا بار عوام پر ڈالنا مناسب نہیں - مالیات کا اصول محصول یہ ہے کہ (Old Tax is No Tax) - اس میں شک نہیں کہ درآمد پر محصول روکنے سے دو کروڑ کا نقصان ہوا ہے - لیکن ہندوستان کے ایک ہی حصہ میں رہتے ہوئے سیاسی حالات کے اعتبار سے اسے باقی رکھنا مناسب نہیں تھا - ہم پروگریسیو ٹیکسیشن (Progressive Taxation) اڈاپٹ (Adopt) کرنا چاہتے ہیں - لیکن ریگریسیو ٹیکسیس (Regressive Taxes) لگائے جا رہے ہیں - ۱۹۳۷ء میں ہندوستان میں جو منسٹری تھی اس وقت آنریبل راج گوپالا چاری نے محصول فروخت کو انٹروڈیوس (Introduce) کیا تھا - وہاں سے مدھیہ پردیش، میسور اور مدراس میں یہی سسٹم (System) اڈاپٹ (Adopt) کیا گیا - لیکن اس سے عوام پر بڑے برے اثرات ہوئے - وہاں پروہیبیشن (Prohibition) ہے - لہذا اس خسارہ کو پر کرنے کیلئے یہ طریقہ اختیار کیا گیا - اگر یہاں پروہیبیشن (Prohibition) کیا جائے تو ہمارے ۱۱ کروڑ روپے ختم ہوجاتے ہیں - لیکن یہ تو کوئی بیٹرمنٹ ایکٹ (Betterment Act) نہیں ہے - ہمارے عوام میں جو طبقے ہیں ان میں ہائی کلاس (High Class) طبقہ ہے، مڈل کلاس (Middle Class) طبقہ ہے اور ادنی طبقہ ہے - ایک ادنی متوسط طبقہ بھی ہے -

*Dr G.S Melkote.* Does the hon. Members recommend Prohibition? Is that his intention?

*Shri K. V. Narayana Reddy* That is my Intention I think the hon. Minister is not following my arguments correctly

میں اصول کے طور پر یہ کہہ رہا ہوں کہ تجارتی فصلوں پر جو ٹیکس لگایا جا رہا ہے اس کا بار کسانوں پر پڑتا ہے - خصوصاً چھوٹے چھوٹے کاشتکاروں پر اس کا بار زیادہ پڑتا ہے - اسطرح یہ ٹیکس ریگریسیو (Regressive) ہے -

